اور جو اپنے ہاتھ سے گودے اُسپر بھی لعنت ہے اَخْرَجَ الشَّیْخَانِ عَنْ اِبْنِ مَسْعُوْدٍ قَالَ
لَعَنَ اللّٰہُ الْوَاشِمَاتِ وَالْمُتَنَمِّصَاتِ وَالْمُتَفَلِّجَاتِ لِلْحُسْنِ الْمُغَیِّرَاتِ خَلْقَ اللّٰہِ
**ترجمہ**. بخاری اور مسلم نے ذکر کیا کہ عبداللہ ابن مسعودؓ نے نقل کیا کہ لعنت کی اللہ
نے اُن عورتوں پر جو نیلا گودیں اور جو اپنے نیلا گوداویں اور ماتھے کے بال اُکھاڑنے
والیاں اور جو خوبصورتی کے لئے اپنے دانت الگ الگ کریں کہ یہ بدل ڈالنے والیاں
ہیں اللہ کی بنائی ہوئی صورت کو **ف** بعضی عورتوں کے دانت بڑے بڑے ہوتے
ہیں سو وہ ریت کر چھوٹے چھوٹے الگ کرتی ہیں خوبصورتی کے لئے اور بعض عورتونکی
سر کے بال ماتھے تک ہوتے ہیں تو وہ اپنا ماتھا بڑا کرنے کو وہ بال اُکھاڑتی ہیں اور
بعضی عورتیں نیلا گودتی اور گوداتی ہیں سو یہ سب خدا کی لعنت میں گرفتار ہیں کہ
اللہ کی بنائی ہوئی صورت بدل ڈالتی ہیں اَخْرَجَ اَبُوْدَاؤدَ عَنْ عَائِشَۃَ رض قَالَ لَعَنَ
رَسُوْلُ اللّٰہِ صلعم الرَّاجِلَۃَ مِنَ النِّسَاءِ **ترجمہ** ابوداود نے ذکر کیا کہ
بی بی عائشہؓ نے نقل کیا کہ لعنت فرمائی پیغمبر خدا صلعم نے مرد بننے والی عورت پر +
۲۲۵
**ف** یہ بیس حدیثیں مشکوۃ کے باب الترجل میں لکھی ہیں نشان اُسکا ترجمہ پر ہندسہ ہے
اس حدیث سے معلوم ہوا کہ جو عورت مردوں کا لباس پہنے یعنی قبا انگرکھا جوتا مردونکا
سا پہنے پگڑی منڈاسا ہتیار باندھے گھوڑے پر سوار ہووے مردونکی سی گفتگو کرے مردونکی
طرح پائجامہ پہنے یا اور باتیں مردونکی سی کرے تو اُسپر خدا کی لعنت پڑتی ہے پھر عورت کو
اپنی زینت اور سنگھار کرنا یعنی مہندی سرمہ لگانا یہ بھی گویا مردونکی وضع اختیار کرنا ہے
ہر چند زینت کے متعلق اور بہت باتیں ممنوع ہیں کہ لوگوں میں رائج ہیں مگر بسبب
خوف طول ہونے کتاب کے مؤلف رحمۃ اللہ علیہ نے اسی قدر پر کفایت کی۔ اِس
خاکسار ہیچمدان مترجم نے بھی اِسی لحاظ سے راہ اختصار کی اختیار کی + الحمد للہ
ثم الحمد للہ والصلوۃ والسلام علےٰ رسولہ محمد وآلہ واصحابہ وازواجہ وعترتہ وعلی کل
من اتخذ سبیلہ وحبل القرآن ولیلہ کہ یہ ترجمہ اتمام کو پہنچا اللہ تعالےٰ محض اپنے کرم سے
قبول کرے اور اِس گنہگار کو اور سب بھائی مسلمانوں کو توفیق دے کہ عقیدہ توحید کا

وَرَفَعَ اِزَارَہٗ اِلٰی اِنْصَافِ سَاقَیْہِ **ترجمہ** ابوداؤد نے ذکر کیا کہ ایک شخص نے پیغمبر خدا صلعم کے
اصحابوں میں سے کہا کہ ابن حنظلہ نے نقل کیا کہ پیغمبر خدا صلعم نے فرمایا کیا خوب آدمی ہے خریم اسدی
اگر بڑی نہ ہوتی اسکی چوٹی اور نہ لٹکتی ہوتی اُسکی ازار سو پہنچی یہ خبر خریم کو تو لی اُسنے چھری پھر کاٹی
چوٹی دونوں کانوں تک اور اونچی کرلی ازار پنڈلیوں کے ادھ بیچ تک **ف** یعنی خریم اسدی
ایک اصحاب تھے انکے حق میں حضرت نے فرمایا کہ اس میں سب خوبیاں اور بہت اچھا آدمی ہے
مگر یہ دو نقصان ہیں ایک تو یہ کہ اسکے بال سر کے بہت لنبے لنبے ہیں دوسرے یہ کہ اسکی ازار
نیچی ہے سو یہ خبر حضرت خریم کو پہنچی کہ حضرت نے میرے حقمیں یوں فرمایا تو انہوں نے فوراً اپنے
سر کے بال کاٹ کر دونوں کانوں تک رکھے اور ازار اونچی کرکے باندھی کہ پنڈلی کے درمیان
میں رکھی زانو سے نیچے ٹخنے سے اوپر زانو اور ٹخنے کے درمیان میں تو اس حدیث سے معلوم ہوا
کہ سر کے بال زیادہ لنبے رکھنا اور ازار یعنی تہمد یا پائجامہ نیچا رکھنا ممنوع ہے بہتر یوں ہی ہے
جیسا حضرت خریم نے کیا اَخْرَجَ اَبُوْدَاؤُدَ وَالنَّسَائِیُّ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ عَنِ النَّبِیِّ صلعم
قَالَ یَکُوْنُ قَوْمٌ فِیْ اٰخِرِ الزَّمَانِ یَخْضِبُوْنَ بِھٰذَا السَّوَادِ کَحَوَاصِلِ الْحَمَامِ لَا یَجِدُوْنَ رَائِحَۃَ
الْجَنَّۃِ **ترجمہ** ابوداؤد اور نسائی نے ذکر کیا کہ ابن عباس نے نقل کیا کہ فرمایا رسول خدا صلعم
نے کہ ہوگی ایک قوم اخیر زمانہ میں کہ خضاب کریں گے اس سیاہی سے جیسے سینہ کبوتر کا وہ
نہ پاویں گے خوشبو بہشت کی **ف** اس حدیث سے معلوم ہوا کہ سیاہ خضاب کرنا چکتا ہوا
جیسے کبوتر کا سینہ حرام ہے اور کرنیوالے کو بو بھی بہشت کی نہ نصیب ہوگی مگر ہاں سرخ یا زرد خضاب
جہاد میں اگر مسلمان کرلے تاکہ کافر اسکو بوڑھا نہ جانیں تو درست ہے سیاہ وہاں بھی درست نہیں اور اپنی
زینت کیواسطے کیسا ہی خضاب ہو نہ کرنا چاہیے اَخْرَجَ الشَّیْخَانِ عَنِ ابْنِ عُمَرَ اَنَّ النَّبِیَّ صَلَّی اللہُ
عَلَیْہِ وَسَلَّمَ قَالَ لَعَنَ اللہُ الْوَاصِلَۃَ وَالْمُسْتَوْصِلَۃَ وَالْوَاشِمَۃَ وَالْمُسْتَوْشِمَۃَ
**ترجمہ** بخاری اور مسلم نے ذکر کیا کہ ابن عمرؓ نے نقل کیا کہ پیغمبر خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ
لعنت کی اللہ نے بالوں میں جوڑ ملانے والے پر اور ملوانے والے پر اور نیلا گودنیوالے
اور گدوانے والے **ف** یعنی خدا کی لعنت پڑتی ہے جسکے بال جوڑے جاویں اس عورت پر
اور جو عورت اپنے ہاتھ سے جوڑے اسپر بھی اور جو اپنے بدن پر نیلا گودے اسپر بھی

# فہرست کتب حکمت موجودہ دکان نراین داس جنگلی مل تاجر کتب دہلی دریبہ کلاں

(۱) **مخزن مفردات و مرکبات** معروف به **خواص الادویہ** - اگرچہ آجتک بہت سی مخزنیں چھپی ہیں لیکن ایسی کوئی طبع نہیں ہوئی جس میں اُردو - فارسی - یونانی - ہندی - انگریزی زبانوں میں ادویہ کے نام متعدد جدولوں میں ایک دوسرے کے مقابل بترتیب حروف تہجی درج ہوں اور ہر دوا کی شناخت کے لئے اُسکی ماہیت خاصیت - رنگ - ذائقہ اور استعمال کے واسطے قدر خوراک اور اُسکا بدل اُسکی اصلاح اُسکے افعال و خواص نہایت تحقیق کے ساتھ درج کئے گئے ہوں - اس کتاب کے آخر میں مرکبات کے عمدہ مجربات نسخے اور ادویہ کو مغسول کرنے - کشتے بنانے اور ہر قسم کے پانی تیار کرنے کی ترکیبیں مع خواص تحریر کی ہیں - یہ مخزن علاوہ طبیبوں عطاروں حکیموں - ڈاکٹروں کے مہوسوں کے لئے بھی نہایت ہی مفید ہے - علاوہ ازیں یونانی اور ہندی وزنوں کی کیفیت اور سب قسم کی مشترکہ اور ہم جنس ادویہ کے نام علیحدہ علیحدہ لکھدیے ہیں - کوئی اصطلاح مروجہ طب ایسی نہیں جو اسمیں نہو - عرقیات معجونات - خمیرہ جات اور شربتوں کے خواص اور اُنکے بنانے اور پکانے کی ترکیبیں ایسی عمدگی و صحت کے ساتھ لکھی گئی ہیں جو آجتک کسی کتاب میں دیکھنے میں نہیں آئیں اس کتاب کی جسقدر تعریف کی جائے کم ہے خوبی دیکھنے سے ظاہر ہوگی - شائقین ضرور ملاحظہ فرمائیں قیمت فی جلد عہ مقرر ہے +

(۲) **طب یوسفی اُردو** - علم طب کے حاصل کرنیوالے کہاں ہیں اِدھر آئیں اور دیکھیں یہ اُسی طب یوسفی کا ترجمہ ہے جس کا پڑھنا دشوار تھا - اسمیں اول ہر بیماری کا بیان مع علامات و اسباب درج کیا ہے اور اسکے بعد وہ عمدہ مجرب نسخے ہر مرض کے تحریر کئے ہیں جس سے مطب کرنے کی اچھی لیاقت حاصل ہوسکتی ہے اور کتاب کے شروع میں جملہ مضامین کی فہرست دیدی ہے تاکہ جس مرض کا نسخہ نکالنا منظور ہو وہ فوراً فہرست کے دیکھنے سے ملجائے - علاوہ اسکے اسمیں سات رسالے جداگانہ درج ہیں جو اپنی خوبیوں کے آپ ہی نظیر ہیں قیمت صرف ۶ر مقرر ہے +

(۳) **تریاق اسمنا اُردو** - یہ کتاب نامردوں مجلوقوں سستی والوں کے لئے خاصیت اکسیر رکھتی ہے - اسمیں ایسے ایسے طلا اور معجون خمیرے اور ضماد و پٹیاں وغیرہ درج ہیں جو حکما اپنے سینوں میں پوشیدہ رکھتے تھے اور جنکے لئے ہزاروں روپے صرف کرنے پڑتے تھے - اگر مریضان ناقدر بے خبر اب بھی اس طرف توجہ نکرینگے تو بجز کف افسوس ملنے کے اور کیا ہاتھ آئیگا - یہ کتاب ہاتھوں ہاتھ فروخت ہورہی ہے - بہت کم جلدیں رہگئی ہیں - ناظرین اس شفا کے دفتر کو جلد خرید کر ملاحظہ کریں باوجود اس خوبی کے قیمت صرف ۴ر مقرر ہے +

(۴) **رسالہ جنین اُردو** - اسمیں اول دائیوں کی اُن غفلتوں کا بیان کیا ہے جنکے باعث وہ زچہ اور بچہ کو ہلاک کرتی ہیں - اسکے بعد بچہ کے پیٹ میں رہنے کا بیان مع اُنکی اشکال کے ایسے صاف اور عمدہ طور پر تصویریں کھینچکر دکھلایا گیا ہے کہ جو ایک نظر دیکھنے سے اچھی طرح سمجھ میں آسکتا ہے - ازاں بعد زچہ و بچہ کے متعلق تمام تدبیریں اور دوائیں تحریر کی ہیں اور آخر میں ایک رسالہ جسکے اندر صرف بچوں کے امراض و اُنکے معالجات مرقوم ہیں شامل کتاب ہے قیمت ۲ر فی جلد +

(۵) **تشریح منصوری اُردو** - اے شائقان طبابت و اے طالبان حکمت دیکھو! یہ شیخ کی وہ تشریح ہے جسکو تمام حکما مانتے ہیں - ڈاکٹروں نے بھی اسے پسند کیا ہے - یہ بات اظہر من الشمس ہے کہ تاوقتیکہ علم تشریح سے واقفیت نہو مرض کی شناخت اور ہر عضو کی ماہیت اور علاج کرتے وقت اُسکی قوت و ضعف کا سمجھنا محال ہے لہذا اس کتاب میں تمام اعصاب - وریدین - شرائین وغیرہ جو کچھ متعلق علم تشریح ہے ہر ایک کی اشکال اُنکے بیانات کے ساتھ لگا دیگئی ہیں تاکہ ادنے تامل کے ساتھ معلوم ہوجائے کہ فلاں عضو فلاں مقام پر ہے اور اسکے متعلق کونسی کونسی وریدیں اور شرائین وغیرہ ہیں اور اسکی محافظت اور قوت پہنچانے کی کیا کیا تدبیریں کرنی چاہئیں اور مدار علم طب کا اسی پر منحصر ہے قیمت فی جلد ۲ر ہے +

**علاوہ کتب مندرجہ بالا ہر قسم کی کتابیں صرف پوسٹ کارڈ آنے پر بذریعہ ویلیو پے ایبل بکفایت ملتی ہیں**

خوب دُرست کریں اور جمیع انواع شرک سے بچیں اور سنت رسول کریم کو اختیار کریں
اور بدعات سے اجتناب رکھیں اور تقدیر پر ایمان مضبوط کرکے ایمان اپنا ٹھیک کریں
توکل اللہ پر کریں اور حضرت کے اصحاب اور اہلبیت بلکہ جمیع متوسلوں سے محبت رکھیں
اور اُنکے رویہ کو اختیار کریں اور بدعات قبور اور بدعات تقلید بدعات رسوم سے توبہ
کریں اور راگ باجا سننا اور اپنے نسب پر فخر کرنا اور شادیوں میں بیجا خرچ کرنا اور
بہت سی زینت دُنیا کی اُمور میں کرنا ترک کرکے پاک باطن اور صاف ظاہر ترے مسلمان
ہوجاویں اللھم آمین ثم آمین وآخر دعونا ان الحمد للہ رب العالمین والصلوۃ
والسلام علی رسولہ محمد وآلہ وازواجہ واصحابہ واتباعہ اجمعین فقط فقط ۔

## فہرست مضامین








الحمد للہ والمنۃ کہ درین زمان سعادت اقتران کتاب ہدایت انتساب نسخہ
تقویۃ الایمان معہ تذکیر الاخوان و برحاشیہ راہ سنت وحارق الاشرار
بصحت تمام و بہ تنقیح مالا کلام مطبع افتخار دہلی میں
بحسن زیبائش مقبول
اہل ایمان و ایقان ہوئی بنذ وکرم فقط
بماہ رجب المرجب ۱۳۱۱ ہجری نبوی ﷺ

## عجیب و غریب جدید الطبع قابل دید کتابیں دیکھو

## مندرجہ ذیل اور نیز ہر قسم کی کتابیں نرائن داس جنگلی مل تاجر کتب دہلی سے ملتی ہیں

(۱) **ظفر جلیل شرح حصن حصین** - اے متبعان دین محمدی! اے پیروان شریعت احمدی! دوڑو کہ یہ نعمت [illegible] کوڑیوں کے مول لٹ رہی ہے - یہ وہی کتاب ہے جسکے باعث دنیا میں نیکنامی اور آخرت میں شادکامی حاصل ہوتی ہے - وہی کتاب ہے جو دنیا و دین کی آفتوں سے نجات دیتی ہے - یہ وہی مجموعہ ہے جو راہ راست کا مسلک ہے - یہ وہی مجموعہ ہے جو دین کو کامل اور اعتقاد کو درست کرتا ہے - ریاضت کا معدن اور عبادت کے طریقوں کا مخزن ہے - شائقین ہمارے کلام کی تصدیق صرف اسی بات سے کرسکتے ہیں کہ اسکا مؤلف وہ شخص ہے جو مقلد و غیر مقلدوں کے نزدیک مسائل شرعیہ کی تحقیق میں مستند سمجھا گیا ہے یعنی جناب مولانا و مقتدانا مولوی قطب الدین خاں صاحب ہیں - اسمیں جملہ مسائل ضروریہ اور ادعیہ و خواص اسماء حسنی وغیرہا کو احادیث معتبرہ و مستندہ سے منتخب کرکے نہایت شرح و بسط کے ساتھ لکھا ہے قابل دید ہے ہر ایک مسلمان کو چاہئے کہ اس کتاب کو دیکھکر عمل کیا کریں قیمت فی جلد ۱۴؍ مقرر ہے +

(۲) **انیس الواعظین اردو** - کہاں ہیں تابعان احمد مجتبے اور واعظان شریعت مصطفے اور امتیان خیر الورے ادھر آئیں کہ یہ دولت بے زوال خزینۂ بے مثال شریعت محمدی سے مالامال اب اردو سلیس زبان میں علماء مستند کی سعی اور جانفشانی سے نہایت صحت و صفائی سے ترجمہ ہوکر چھپا ہے - اسمیں سنبھلے نصیحت و پند کتب احادیث و تفاسیر سے منتخب کرکے چالیس مجلسوں میں تحریر کیئے گئے ہیں - ہر مسئلہ کو آیت و حدیث سے ثابت کیا ہے - یہ کتاب علاوہ افادہ عامۂ اہل اسلام واعظوں کے لئے نہایت مفید ہے کیونکہ اسمیں ہر چیز کا بیان مجلس مجلس میں جداگانہ لکھا گیا ہے قیمت ۸؍ مقرر ہے +

(۳) **عناصر الشہادتین** - اسمیں واقعات قیامت تا یعنی ماجرائے وفات حضرت خیر الانام صلے اللہ علیہ وسلم و حضرت فاطمہ زہرا رضی اللہ عنہا و حضرت صدیق اکبر و شہادت خلفائے مصطفے اور لخت جگر علی مرتضی قوت بازو حسن مجتبی و دوش رسول زیب آغوش بتول سلطان دارین مولی الثقلین سیدنا و مولانا ابو عبد اللہ الحسین و حضرت قاسم و علی اکبر و حضرت عباس اور بیان شہادت جملہ شہدائے کربلا علیہم السلام احادیث صحیحہ اور روایات معتبرہ سے اخذ کرکے درج کیا اسکی تعریف میں یہی لکھنا کافی ہے کہ یہ وہی کتاب ہے جسکو شیعہ و سنی دونوں نے مان لیا اور بجان و دل اسکی قدردانی فرمائی باوجود اس خوبی کے قیمت صرف ۹؍ مقرر ہے +

(۴) **دفتر ماتم** شعرائے نازک خیال و مرثیہ گویان عدیم الامثال کے مرثیوں کا مجموعہ ہے جسمیں خریدیں اور ایک ایک مصرع گرامی پر دل اخلاص نثار کریں - مونس - انیس - دبیر - اوج وغیرہ سب کے مرثیے اس میں جمع ہیں قیمت صرف ۹؍ مقرر ہے - اسکی خوبی یہ ہے کہ پیدائش آنحضرت صلعم سے لیکر اہل بیت کی واپسی مدینہ منورہ تک کا بیان مرثیوں میں ترتیب وار چھاپ دیا گیا ہے اور ہر ایک استاد کے ایک مضمون کے مرثیے ایک جگہ کردیے گئے ہیں +

(۵) **(مرثیہ) جاتی ہے کس شکوہ سے رن میں خدا کی فوج** - میر انیس کی مرثیہ گوئی کا جھنڈا عرصہ سے ایسا نصب ہوا ہے کہ تا حال کسی باد مخالف سے اسکو ضرر نہیں پہنچا - یوں تو انکا ہر مرثیہ قابل داد ہے مگر ذکر القصد ایک معرکہ کی مجلس میں پڑھا گیا تھا اپنا نظیر نہیں رکھتا - بلندی معانی - شوکت الفاظ - درستی زبان ایسی خوب ہے کہ اس نے مخالفین تک کے مونہہ سے واہ واہ کہوالی - حضرت عون و محمد رضی اللہ عنہما کی یورش شمشیر کی تعریف میں جو بند لکھے گئے ہیں وہ اس قابل ہیں کہ مصنف کو جواہر گرانبہا میں تول دے بسبب کثرت خواہش خریداران علیحدہ چھاپ دیا گیا ہے جو ہاتھوں ہاتھ فروخت ہو رہا ہے قابل دید ہے قیمت صرف ۱؍ مقرر ہے

(۶) **مجموعہ مراثی** - یہ وہ نادر اور نایاب مجموعہ ہے جسکی عرصہ سے ایک عالم کو تمنا تھی - اسکا ہر مرثیہ دل پر نشتر زن ہے - بڑی تلاش سے اساتذہ کاملین کے مرثیوں کو فراہم کیا ہے گویا سعادت ازلی کو مول لیا ہے قیمت ۴؍ - اسکا ہر ایک حصہ بھی مل سکتا ہے

(۷) **مجموعہ نوحہ جات** - اسکے تین حصے ہیں - ہر حصہ میں نہایت عمدہ نوحے درج ہیں قیمت ۲؍ و ۳؍ +

(۸) **قلزم ماتم** - یہ کتاب امامیہ مذہب کے پیروں کو نہایت بکار آمد ہے ذاکرین کو چاہئے کہ اسکی ایک جلد لیکر ملاحظہ کریں